# سیکھنے سکھانے کے حلقوں کا جدول

**(1): مختلف موضوعات پر مختصر بیان:** 5 منٹ **(2): دُعا یاد کروانا:** 5 منٹ **(3): جائزہ:** 5 منٹ **کل دورانیہ:** 15 منٹ

آج کے سیکھنے سکھانے کے حلقوں میں **"آبِ زم زم"** کے موضوع پر مفید ترین معلومات دی جائیں گی اور **"آبِ زم زم پیتے وقت کی دعا"** یاد کروائی جائے گی۔ دُعا یاد کروانے کے بعد **نیک اعمال** کے رِسالے سے **اجتماعی جائزہ** لیا جائے گا۔ **اِنْ شَآءَ اللہُ الکَرِیم۔**

## آبِ زم زم

پیارے اسلامی بھائیو! آب کہتے ہیں پانی کو اور زَم زَم کا مطلب ہے ٹھہر ٹھہر۔ آبِ زَم زَم اللہ پاک کے پیارے نبی حضرت اسماعیل علیہ السّلام کی مبارک ایڑیوں کی برکت سے جاری ہوا تھا۔[1] ایک قول کے مطابق یہ پانی کا چشمہ حضرت جبریل امین علیہ السّلام کی ٹھوکر سے جاری ہوا۔[2] جب یہ چشمہ جاری ہوا تو حضرت اسماعیل علیہ السّلام کی والدۂ محترمہ حضرت ہاجرہ رضی اللہُ عنہا اس کے پاس تشریف لائیں اور پانی کے بہاؤ کو روکنے کے لیے فرمایا: زَم زَم (یعنی ٹھہر ٹھہر) اسی لئے اس پانی کو آبِ زَم زَم کہا جانے لگا۔[3]

آبِ زَم زَم بہت ہی بابرکت پانی ہے۔[4] یہ وہ پانی ہے جس کی طرف نظر کرنا عبادت ہے۔[5] یہی وہ پانی ہے جسے پیارے آقا صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم کے قلبِ اطہر کے غسل کا شرف حاصل ہے۔[6] اسی پانی کے کنوئیں سے ایک مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ڈول بھرا اسے نوش کیا اور باقی پانی واپس کنوئیں میں ڈال

---

[1]... مرآۃ المناجیح، 4/67 ماخوذاً

[2]... تفسیر قرطبی، پ2، البقرۃ، تحت الایۃ: 251، 1/168 ماخوذاً

[3]... سمط النجوم، المقصد الاول، حمل سارۃ باسحاق علیہ السّلام... الخ، 1/187

[4]... البحر العمیق، الباب التاسع عشر: تاریخ مکہ وما یتعلق... الخ، ذکر فضل ماء زمزم، 5/2571 ملخصاً

[5]... کنز العمال، کتاب المواعظ والرقائق... الخ، باب فی خماسیات الترغیب، جز: 15، 8/371، حدیث: 43487

[6]... بخاری، کتاب احادیث الانبیاء، باب ذکر ادریس علیہ السّلام، ص852، حدیث: 3342

دیا مزید اس میں اپنا لعابِ دہن بھی شامل فرمایا۔[1] یہ پانی جہاں بہت سے عاشقانِ رسول کی پیاس بجھاتا ہے وہیں خوب خوب برکتیں بھی لٹاتا ہے۔ چنانچہ آیئے! اس پانی کے چند فضائل و برکات اور فوائد ملاحظہ کیجئے۔

## آبِ زم زم شریف سے متعلق فرامینِ مصطفےٰ

پیارے آقا، دو عالم کے داتا صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم نے فرمایا: رُوئے زمین پر بہترین پانی آبِ زم زم ہے۔[2] ایک مقام پر ارشاد فرمایا: آبِ زم زم اسی مقصد کے لئے ہے جس کے لئے اسے پیا جائے، اگر تُو اسے شِفا کی غرض سے پیئے گا تو اللہ کریم تجھے شِفا دے گا اور اگر تُو اسے پناہ حاصل کرنے کے لئے پیئے گا تو اللہ پاک تجھے پناہ عطا فرمائے گا اور اگر تُو اسے اپنی پیاس بجھانے کے لئے پیئے گا تو اللہ کریم تیری پیاس بجھا دے گا اور اگر تُو شکم سیری کے لئے پیئے گا تو اللہ پاک تجھے شکم سیر فرما دے گا۔[3]

## افضل پانی

حضرت شیخ احمد بن محمد حَمَوی رحمۃُ اللہِ علیہ فرماتے ہیں: جو پانی سرکارِ دو عالَم صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم کی مبارک انگلیوں سے جاری ہوا تھا اس کے بعد تمام پانیوں سے افضل پانی آبِ زم زم ہے۔[4]

## آبِ زم زم شریف کے دینی، دنیاوی اور طبی فوائد

(1): آبِ زم زم پینا اعلیٰ درجے کی سنت بلکہ پیٹ بھر کر پینا خالص ایمان کی علامت ہے۔[5] حدیث پاک میں ہے، ہم میں اور منافقوں میں فرق کی نشانی یہ ہے کہ وہ پیٹ بھر کر آبِ زم زم نہیں پیتے۔[6]

---

[1]... مرآۃ المناجیح، 4/122

[2]... معجم اوسط، 3/79، حدیث: 3912

[3]... جامع صغیر، ص475، حدیث: 7760

[4]... غمز عیون البصائر، الفن الرابع: الالغاز، کتاب الطہارۃ، 4/164 ملخصاً

[5]... فتاویٰ رضویہ، 9/121 ملخصاً

[6]... مستدرک، کتاب المناسک، باب الشرب من زمزم آدابہ، 2/131، حدیث: 1781

ایک روایت میں ہے، پیٹ بھر کر آبِ زمزم پینا نفاق سے چھٹکارا دیتا ہے۔[1] (2): جو شخص آبِ زم زم کو برکت کی نیت سے خوب سیر ہو کر پیتا ہے اس کی بیماری دور ہوتی اور تندرستی آتی ہے۔[2] (3): آبِ زم زم کو دیکھنے سے نظر تیز[3] اور خطائیں معاف ہوتی ہیں۔[4] (4): آبِ زم زم کا ایک قطرہ، پانی سے بھری دیگ میں ڈال دیا جائے تو بَرَکت کے لئے کافی ہے۔[5] (5): آبِ زم زم کھانے کا کھانا اور دوا کی دوا ہے، حدیث پاک میں ہے زم زم بطورِ کھانا غذا اور بیماری کے لئے شفا ہے۔[6] پیارے آقا صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم زم زم کے پانی کو برتنوں میں ڈال لیتے اور اسے مریضوں پر چھڑکا کرتے اور اُنہیں پلایا کرتے تھے۔[7] (6): آبِ زم زم پیتے وقت جو دعا کی جائے قبول ہوتی ہے۔[8] (7): آبِ زم زم میں سوڈیم، کیلشیم، میگنیشیم، پوٹاشیم، کلورائڈ، فلورائڈ وغیرہ پائے جاتے ہیں جو نہ صرف بڑی بڑی بیماریوں کو دور کرتے ہیں بلکہ توانائی بھی دیتے ہیں۔(8): زم زم کے پانی میں نمکیات کی مقدار ہمیشہ ایک جیسی رہتی ہے۔ (9): دنیا کے باقی کنوؤں میں کائی اور دیگر جراثیم پیدا ہو جاتے ہیں مگر آبِ زم زم کا کنواں ان تمام جراثیوں سے پاک ہے۔(10): آج تک جس پانی پر سب سے زیادہ تحقیق کی گئی ہے وہ آبِ زم زم ہے۔ اس وقت دنیا میں موجود سب سے پرانا چشمہ آبِ زم زم ہے۔[9] (11): آبِ زم زم شریف کا مزہ ہر

---

[1]... مسند الفردوس، 2/77، حدیث:2436

[2]... حلیۃ الاولیاء، رقم:4768، 4/89

[3]... البحر العمیق، الباب التاسع عشر: تاریخ مکہ وما یتعلق... الخ، ذکر فضل ماء زمزم، 5/2572

[4]... کنز العمال، کتاب المواعظ والرقائق... الخ، جز:15، 8/371، حدیث:43487

[5]... مَدَنی مذاکرہ، 20 جمادی الاُولیٰ 1438ھ

[6]... مسند بزار، مسند ابی ذر، 9/361، حدیث:3929

[7]... تاریخ کبیر، باب خلاد، 3/189، رقم:639

[8]... ابن ماجہ، کتاب المناسک، باب الشرب من زمزم، ص497، حدیث:3062 ماخوذاً

[9]... ماہنامہ فیضان مدینہ، ذوالقعدۃ الحرام:1439، اگست 2018، ص47 ملخصاً

وقت بدلتا رہتا ہے، کبھی کچھ کھارا پن، کبھی نہایت میٹھا اور رات کے دو بجے اگر پیا جائے تو تازہ دَوہا ہوا گائے کا خالص دودھ معلوم ہوتا ہے۔[1]

## آبِ زم زم سے متعلق مختلف احکام

(1): آبِ زم زم پینا سُنّتِ مُبارَکہ ہے۔[2] (2): مکہ شریف سے آبِ زم زم اپنے شہروں میں لے جانا باعثِ ثواب اور مُسْتَحَب ہے۔[3] (3): زم زم کے پانی سے استنجاء کرنا، کپڑے یا بدن وغیرہ سے ظاہری نجاست زائل کرنا مکروہ ہے بعض علمائے کرام نے اسے حرام قرار دیا ہے۔[4]

شیخِ طریقت، امیر اہلسنت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ زَم زَم کے پانی کو بیٹھ کر یا کھڑے ہو کر پینے سے متعلق ایک سوال کے جواب میں فرماتے ہیں: آبِ زَم زَم شریف بیٹھ کر پینا بھی جائز ہے البتہ کھڑے ہو کر پینا مُسْتَحَب اور کارِ ثواب ہے۔ پیارے آقا صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم نے آبِ زم زم شریف کو کھڑے ہو کر پیا[5] تو کھڑے ہو کر پینا ہم غلاموں کے لیے سنت ہو گئی اور یہ سب سے بڑی حکمت ہے۔ آبِ زم زم کی طرح وضو کا بچا ہوا پانی بھی کھڑے ہو کر پینا مستحب ہے۔ اگر کھڑے ہو کر پئیں تو یہ پورے جسم میں سرائیت کرتا ہے اور اس میں شفا ہے۔ وضو کے بچے ہوئے پانی کے بارے میں اعلیٰ حضرت، امام اہلِ سنّت امام احمد رضا خان رحمۃُ اللہِ علیہ نے لکھا ہے کہ اس میں 70 بیماریوں سے شِفا ہے[6] اور زم زم شریف میں تو 70 کا حساب ہی نہیں یہ تو شِفا ہی شِفا ہے[7]

---

[1]... ملفوظات اعلیٰ حضرت، ص435 ملخصًا

[2]... فتاویٰ رضویہ، 9/121 ملخصًا

[3]... لباب المناسک مع حاشیۃ ارشاد الساری، باب المتفرقات، فصل فی احکام ماء زمزم، ص699

[4]... درمختار مع ردمحتار، کتاب الحج، باب الہدی، مطلب: استنجاء بماء زمزم، 4/61

[5]... مسلم، کتاب الاشربۃ، باب فی الشرب من زمزم قائما، ص805، حدیث: 5280

[6]... فتاویٰ رضویہ، 4/575

[7]... ملفوظات امیر اہلسنت، قسط 49 کیا جنات غیب جانتے ہیں؟، ص3

## سیکھنے سکھانے کے حلقوں میں یاد کروائی جانے والی دُعا

### آب زم زم پیتے وقت کی دعا

اَللّٰھُمَّ اَسْئَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّ رِزْقًا وَّاسِعًا وَّ شِفَآءً مِّنْ كُلِّ دَآءٍ

ترجمہ: اے اللہ! میں تجھ سے علمِ نافع کا اور رزق کی کشادگی کا اور ہر بیماری سے شفایابی کا سوال کرتا ہوں۔[1]

## اجتماعی جائزے کا طریقہ (72 نیک اعمال)

### یومیہ 56 نیک اعمال

(1) اچھی اچھی نیتیں کیں؟ (2) پانچوں نمازیں باجماعت ادا کیں؟ (3) ہر نماز سے قبل نماز کی دعوت دی؟ (4) رات میں سُوْرَۃُ الْمُلْک پڑھ یا سن لی؟ (5) ہر نماز کے بعد آیۃُ الکرسی، تسبیحِ فاطمہ، سُوْرَۃُ الْاِخلاص پڑھی؟ (6) کنزُالاِیمان سے 3 آیات یا صِراطُ الجنان سے 2 صفحات مع ترجمہ و تفسیر پڑھ یا سن لئے؟ (7) شجرے کے اوراد پڑھے؟ (8) 313 بار دُرُود شریف پڑھے؟ (9) آنکھوں کو گناہوں سے بچایا؟ (10) کانوں کو گناہوں سے بچایا؟ (11) فضول نظری سے بچتے ہوئے نگاہیں نیچی رکھیں؟ (12) 12 منٹ مکتبۃ المدینہ کی اصلاحی کتاب پڑھی؟ (13) اذان و اقامت کا جواب دیا؟ (14) غصے کا علاج کیا؟ (15) اپنا جائزہ کیا؟ (16) اپنے نگران کی اطاعت کی؟ (17) آپ اور جی کہہ کر بات کی؟ (18) اسلامی بھائیوں کے مدرسۃُ المدینہ میں پڑھا، یا پڑھایا؟ (19) عشاء کی جماعت سے دو ۲ گھنٹے میں گھر پہنچ گئے؟ (20) دو ۲ گھنٹے دینی کاموں پر صَرْف کئے؟ (21) فجر کے لئے جگایا؟ (22) دوسروں کے گھروں میں جھانکنے سے بچے؟ (23) گھر درس ہوا؟ (24) مسجد درس دیا یا سُنا؟ (25) سنّت کے مُطابِق لباس پہنا؟ (26) زلفیں رکھنے کی سنّت پر عمل ہے؟ (27) ایک مشت داڑھی ہے؟ (28) گناہ ہونے کی صورت میں فوراً توبہ کی؟ (29) سنّت کے مُطابِق کھانا کھایا؟ (30) مسلمانوں کو سلام کیا؟ (31) کچھ نہ کچھ سنتوں پر عمل کیا؟ (32) ظہر کی سنتِ قبلیہ فرض سے پہلے ادا کیں؟ (33) تہجّد یا صلوٰۃُ اللیل پڑھی؟ (34) اَوَّابِین یا اِشْرَاق وچاشت پڑھیں؟ (35) عصر یا عشا کی سنتِ قبلیہ پڑھیں؟ (36) 12 دینی کاموں میں سے ایک دینی کام کی ترغیب دلائی؟ (37) دوسروں سے مانگ کر چیزیں تو استعمال نہیں کیں؟ (38) جھوٹ، غیبت اور چغلی سے بچے؟ (39) کچھ نہ کچھ وقت مَدَنی چینل دیکھا؟ (40) ذاتی دوستی تو نہیں کی؟ (41) وقت پر قرض ادا کر دیا؟ (42) عاجزی کے ایسے الفاظ تو نہیں بولے جن کی تائید دل نہ کرے؟ (43) صفائی اور سلیقے کا خیال رکھا؟ (44) مسلمانوں کے عُیُوب

[1]... مستدرک، 2/132، حدیث 1782، ومدنی پنج سورہ، ص 224

کی پردہ پوشی کی؟(45)بعد فجر تفسیر سننے / سنانے کے حلقے میں شرکت کی؟(46)کچھ نہ کچھ جائز کام سے پہلے بِسْمِ اللہ پڑھی؟(47)چوک درس دیا یا سنا؟(48)والدین اور پیر و مرشد کو ایصالِ ثواب کیا؟(49)اِسراف سے بچے؟(50)ٹریفک قوانین کی پابندی کی؟(51)تنظیمی طریقہ کار کے مُطابِق مسئلہ حل کیا؟(52)زبان کے گناہوں سے بچے؟(53)فضول باتوں سے بچے؟(54)مذاق مسخری، طنز، دل آزاری اور قہقہہ لگانے سے بچے؟(55)عمامہ شریف باندھا؟(56)ماں باپ کا اَدَب کیا؟

## قفلِ مدینہ کارکردگی

❀ لکھ کر گفتگو 12 مرتبہ ❀ اشارے سے گفتگو 12 مرتبہ ❀ نگاہیں گاڑے بغیر گفتگو 12 مرتبہ۔

## ہفتہ وار 9 نیک اعمال

(57)اسلامی بہنوں کے ہفتہ وار اجتماع میں کسی نہ کسی اسلامی بہن کو گھر سے بھیجا؟(58)ہفتہ وار مَدَنی مُذاکَرہ دیکھا یا سنا؟(59)ہفتہ وار اجتماع میں اوّل تا آخر شرکت ہوئی؟(60)یومِ تعطیل اِعْتِکاف کیا؟(61)مریض یا دکھیارے کی عیادت یا غم خواری اور کسی کے انتقال پر تعزیت کی؟(62)ہفتے میں کسی بھی دن روزہ رکھا؟(63)ہفتہ وار رسالہ پڑھا یا سنا؟(64)علاقائی دورہ کیا؟(65)پہلے آنے والے اور اب نہ آنے والے اسلامی بھائی کو دینی ماحول سے وابستہ کیا؟